خدا میں صدقہ کروں گا، یا الفاظ نذر کے ذریعہ ایجاب کرے۔ مثلاً یہ کہے مجھ پر اللہ تعالیٰ کے لئے واجب ہے کہ اپنے منافع کا اتنا حصہ اللہ تعالیٰ کے نام پر تصدق کروں، اگر ایسا ہو تو شرعی نذر ہوگی ورنہ نہیں۔

فتاویٰ رضویہ میں ہے:

''اگر یہ نیاز نہ کسی شرط پر معلق تھی، مثلاً میرا یہ کام ہو جائے تو اس جانور کی نذر کروں گا نہ کوئی ایجاب تھا، مثلاً اللہ کے لئے مجھ پر یہ نیاز کرنی لازم ہے جب تو یہ نذر شرعی ہو نہیں سکتی۔'' (باب النذر، ج۵،ص۶۶۷)

ردالمحتار میں ہے:

فی الخانیۃ قال: ان برئت من مرضی ھذا ذبحت شاۃ فبرئ لا یلزمہ شیء إلا ان یقول فللہ علی ان اذبح شاۃ۔ اھ وھی عبارۃ متن الدرر وعللھا فی شرحہ بقولہ لان اللزوم لا یکون إلا بالنذر والدال علیہ الثانی لا الاول اھ۔ فافاد ان عدم الصحۃ لکون الصیغۃ المذکورۃ لا تدل علی النذر ای لان قولہ ذبحت شاۃ وعد لا نذر. ویؤیدہ ما فی البزازیۃ لو قال ان سلم ولدی أصوم ما عشت فھذا وعد. (باب النذر، ج۳،ص۷۴۰)

اور نفع کی پانچ فیصد رقم کو زکوۃ ادا کرنے یا صدقہ فطر نکالنے یا نماز روزہ کے فدیہ ادا کرنے میں خرچ کرنا صحیح ہے، اس لئے جس کی نیت سے خرچ کرے گا، اس سے بری ہو جائے گا اور ان کاموں میں خرچ کرنا راہ خدا ہی میں خرچ کرنا ہے۔ ردالمحتار میں مصرف الزکوۃ والعشر کے تحت ہے:

وھو مصرف ایضا لصدقۃ الفطر والکفارۃ والنذر وغیر ذلک من الصدقات الواجبۃ کما فی القھستانی۔ (باب مصرف الزکوۃ ج۲،ص۳۳۹) واللہ تعالیٰ اعلم۔

الجواب صحیح: محمد نظام الدین رضوی برکاتی — کتبہٗ: محمد انوار الحق قادری

الجواب صحیح: محمد ابرار احمد امجدی برکاتی — ۳؍ربیع الآخر ۱۴۲۳ھ

## غوث پاک رضی اللہ عنہ کی نیاز گیارہ کو کرنا چاہئے یا سترہ کو؟

**مسئلہ** کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ غوث پاک رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی نیاز ربیع الآخر کی گیارہویں تاریخ کو کرنی چاہئے یا سترہ کو پوری دنیا میں آپ کی گیارہویں ہی مشہور ہے؟

المستفتی: محمد اظہر الدین انجم، گوا

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

**الجواب** گیارہویں ربیع الآخر کو حضور غوث اعظم رضی اللہ عنہ کی نیاز دلانا اس لئے زیادہ مناسب

ہے کہ عامۃ المسلمین کے عرف کے مطابق ہے ویسے تو اولیاء و بزرگان دین کے نام سے نذر و نیاز دلانا ہر دن جائز و مستحسن و باعث سعادت ہے خواہ کسی تاریخ اور دن کی تخصیص ہو یا نہ ہو بلکہ کسی خصوصیت کے سبب ایک تاریخ کا تعین جب کہ اسے شرعا واجب نہ جانے مضائقہ نہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پیر اور جمعرات کو نفل روزہ رکھتے مگر اس سے کوئی یہ نہیں سمجھتا کہ اگر اتوار یا منگل کو روزہ رکھتے تو نہ ہوتا نہ یہ سمجھتا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پیر اور جمعرات کا روزہ واجب سمجھا جیسا کہ مشکوٰۃ شریف میں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے:

عن عائشة قالت كان رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم يصوم الاثنين والخميس رواه الترمذي والنسائي۔" (ج:۱،ص:۱۸۰)

صحیح بخاری شریف و مسلم شریف میں حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی ہے: كان النبي صلى الله عليه وسلم ياتي مسجد قبا كل سبت ماشيًا و راكبا ويصلي فيه ركعتين نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم شنبہ کو مسجد قبا تشریف لے جاتے کبھی سوار کبھی پیدل اور اس میں دو رکعت نماز پڑھتے۔

اس طرح حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد خلفاء راشدین بھی جاتے جیسا کہ تفسیر کبیر میں ہے: "عن رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم انه كان ياتي قبور الشهداء راس كل حول فيقول سلام عليكم بما صبرتم فنعم عقبى الدار والخلفاء الاربعة هكذا كان يفعلون رضي الله تعالىٰ عنهم۔" اھ (تفسیر کبیر، ج:۵، ص:۲۹۵)

سال بہ سال نیز ہفتہ کے دن جانا یہ ضرور تخصیص ہے مگر اس کے یہ معنی نہیں دوسرے دن جانا ناجائز ہے اسی طرح سے گیارہ ربیع الآخر کو حضور غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے نام فاتحہ دلانا تخصیص ہے لیکن عرفی نہ کہ شرعی کہ دوسری تاریخ مثلاً سترہ اٹھارہ وغیرہ کو فاتحہ دلانا ناجائز ہے۔ لہٰذا خاص گیارہویں تاریخ کا ہونا شرعاً ضروری نہیں اور جو شرعاً ضروری جانے محض غلطی پر ہے۔ ایسا ہی فتاویٰ رضویہ ص: ۲۲۴، ج ۴، اور فتاویٰ امجدیہ ج:۱، ص ۳۵۴ میں ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

الجواب صحيح: محمد نظام الدین رضوی برکاتی

الجواب صحيح: محمد ابرار احمد امجدی برکاتی

كتبهٗ: سرفراز احمد فیضی

۲۹/ذوالحجۃ الحرام ۱۴۲۹ھ

# ترانہ مرکز تربیت افتا

از: فیض محمد قادری مصباحی

اے فقیہ ملتِ بیضا کے نورانی چمن
آبشار علم دیں اے فقہ کے گنگ وجمن

مرکز تربیتِ افتا تری کیا شان ہے
تیرا اَبر معرفت ہر سمت ہے سایہ فگن

ہے برائے طالبان فقہ تو مینار نور
تیری گودی میں پلے ہیں سیکڑوں اصحاب فن

سن ہجری چار سو سولہ پہ تھا زائد ہزار
جب تیری تاسیس کا شاہد بنا چرخ کہن

دشمنان دین کی آنکھوں کا تو شہتیر ہے
راحت جان وقرار قالب اہل سنن

تو ہے فیضان شعیب الاولیا، امجد علی
فیض ارشد ہے عطائے مصطفیٰ حیدر حسن

تجھ کو خون دل سے سینچا ہے جلال الدین نے
ان کے سوز دیں کا ہے مرہون تیرا بانکپن

تجھ سے اوجھا گنج کو یوں عالمی شہرت ملی
خون بستہ ہوگیاں ہے نافۂ مشکِ خُتن

پاسبان مسلک احمد رضا ہے بالیقیں
مذہب نعمان کی ترویج کا عمدہ مشن

معرفت کے چاند تری چاندنی بڑھتی رہے
علم کے سورج صدا دوچند ہو تیری کرن

بادِصَرصَر سے تجھ محفوظ رکھے کردگار
تیرے آنگن میں رہے اَبر بہاری خیمہ زن

فیضؔ عاصی کی یہی ہے بس تمنائے دلی
تو پھلے پھولے تیری خوشبو سے مہکیں فکر وفن

